مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# عاملین کے مجرب اعمال شر

## خواجہ حضرت حسن نظامی رحمۃ اللہ علیہ

### قہر دشمن...... وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِیْدًا

یہ عمل دشمنوں کے مغلوب اور مقہور اور مفتوح کرنے کے لیے بہت مفید ہے میں اس کو ہلاکی دشمن کے لیے استعمال کرنا پسند نہیں کرتا، لیکن اگر کوئی شخص اس بری نیت سے اس کو کام میں لائے تب بھی یقیناً اس کا اثر ہوگا۔ مگر اس نیت کی حالت میں یہ بھی اندیشہ ہے کہ ذرا سی بے احتیاطی ہوجائے تو خود عامل ہلاک ہوجائے گا یا اسے کوئی سخت نقصان پہنچے گا۔

عاملوں کو چاہیے کہ یہ عمل اگر کسی کے لیے پڑھیں تو پہلے اچھی طرح تحقیقات کرلیں کہ جس کے لیے وہ عمل پڑھا جاتا ہے، وہ بے گناہ تو نہیں ہے۔ اگر کسی کی بے گناہی معلوم ہوجائے تب ہرگز ہرگز یہ عمل نہ پڑھے۔ ورنہ ممکن ہے کہ عامل کو کوئی نقصان پہنچ جائے۔ اگرچہ میں جانتا ہوں کہ جس بے گناہ کے خلاف یہ عمل پڑھا جائے گا، اس کو نہ کوئی نقصان پہنچے گا لیکن بے گناہوں کو ستانے اور تکلیف دینے کا وبال عامل پر بھی پڑے گا۔ اس لیے عاملوں کو بہت زیادہ احتیاط اس عمل میں کرنی چاہیے کہ کسی بے گناہ کو تکلیف نہ پہنچے۔ بلکہ گناہ گار لوگوں کی جان کے خلاف بھی یہ عمل نہ پڑھا جائے تو مناسب ہے، کیونکہ قرآن مجید کی آیت کو کسی نامناسب اور جان لینے کے کام میں استعمال کرنا بہت بری بات ہے۔

یہ عمل آدھی رات کے وقت قبرستان میں پڑھا جاتا ہے۔ دو قبروں کے بیچ میں بیٹھ کر شمال کی طرف رخ کرکے پڑھنا چاہیے۔ گیارہ (۱۱) دن پڑھا جائے۔ زوال ماہ میں اٹھارہ تاریخ کو شروع ہو اور انتیسویں تاریخ کو ختم کردیا جائے یعنی سترہ تاریخ کا دن ختم ہونے کے بعد اٹھارھویں تاریخ کی رات سے شروع ہو اور اٹھائیسویں تاریخ کا دن ختم ہونے کے بعد انتیسویں رات کو ختم کردیا جائے۔

طریقہ یہ ہے کہ کالا کمبل دو قبروں کے بیچ میں بچھایا جائے اور مٹی کے دو برتن دائیں بائیں رکھے جائیں اور ان برتنوں میں دائیں طرف اکتالیس (۴۱) لونگیں اور بائیں طرف اکتالیس (۴۱) کالے ماش رکھ دیے جائیں۔ اور سامنے مٹی کے ایک برتن میں پانی رکھا ہو۔ پھر یہ عمل پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھا جائے۔ اس طرح کہ دائیں طرف کے برتن میں لونگوں پر داہنا ہاتھ رکھ کر سو (۱۰۰) دفعہ پورا فقرہ پڑھے اور سو (۱۰۰) کا عدد پورا ہونے کے بعد سات مرتبہ وَزُلْزِلُوْا کی تکرار کرے۔ پھر سات مرتبہ زِلْزَالًا کی تکرار کرے۔ پھر سات مرتبہ شَدِیْدًا کی تکرار کرے۔ اس کے بعد بائیں طرف کالے ماش کے برتن پر بایاں ہاتھ رکھ کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پورا فقرہ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِیْدًا پڑھے اور ادھر بھی وَزُلْزِلُوْا سات مرتبہ، زِلْزَالًا سات مرتبہ اور شَدِیْدًا سات مرتبہ کہے۔ اس کے بعد پھر دائیں طرف لونگوں پر داہنا ہاتھ رکھ کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے اور سات سات کی تکرار بھی کرے۔ پھر بائیں طرف کے برتن پر بایاں ہاتھ رکھ کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے اور ادھر بھی سات سات بار تکرار کی جائے۔ پھر سو (۱۰۰) مرتبہ پانی میں دونوں ہاتھ ڈال کر انگلیوں کو ڈبوئے اور سو (۱۰۰) مرتبہ پورا فقرہ پڑھے اور سات سات دفعہ تکرار بھی کرے۔

اس طرح گیارہ (۱۱) روز تک یہ عمل کیا جائے۔ جب یہ نصاب ختم ہو جائے گا تو یہ لونگیں اور ماش اور یہ پانی دشمن کی مقہوری اور مغلوبی کے لیے کام میں آسکے گا۔ یعنی اگر یہ چیزیں کسی طرح دشمن کی خواب گاہ میں یا رہنے کے مقام پر ڈال دی جائیں گی تو دشمن مغلوب و مقہور ہوجائے گا۔

اس عمل میں پرہیز یہ ہے کہ گیارہ (۱۱) دن تک رات کو سوائے گوشت کے اور کوئی غذا استعمال نہ کی جائے یعنی صبح اور دن میں دوسری غذائیں استعمال ہوسکتی ہیں لیکن سورج غروب ہونے کے بعد ان گیارہ (۱۱) راتوں میں عامل کو سوائے گوشت کے، چاہے وہ کسی طرح پکا ہوا ہو اور کوئی چیز کھانے کی اجازت نہیں ہے۔ گوشت میں گھی اور مصالحہ ڈال سکتے ہیں مگر سبزی یا کوئی اور غذا کی چیز نہیں ڈال سکتے۔ عامل رات کو دودھ یا پان یا حقہ

تمبا کو وغیرہ چیزیں بھی استعمال نہیں کر سکتا اور عمل کے لیے قبرستان میں جاتے وقت اور وہاں سے اپنی قیام گاہ تک آتے وقت بولنے کی بھی اجازت نہیں ہے۔

میں نے اگرچہ یہ عمل لکھ دیا لیکن میں اس کی اجازت عام طور سے نہیں دے سکتا، جب تک کہ مجھے عمل کرنے والے حلفاً یقین نہ دلائیں کہ وہ کسی کو ناجائز طور پر اس عمل کے ذریعے تکلیف نہیں دیں گے۔

## نقش مقہوری

شاہت الوجوہ

شاہت الوجوہ ش ہ شاہت الوجوہ

ھے ۱۰

دشمنوں کی مغلوبیت اور مقہوریت کے لیے شاہت الوجوہ کا ایک نقش بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ جس کا نقش یہاں درج ہے۔ یہ تعویذ کسی روشنائی سے لکھ کر اور لپیٹ کر کالے کپڑے میں سی دیا جائے۔ پھر بکری کی کلیجی کے زخرے میں یہ تعویذ ڈال کر اوپر دس کنکر ڈال دیے جائیں۔ اس کے بعد زخرے کا منہ کسی ڈورے سے خوب باندھ دیا جائے اور وہ کسی تالاب، ندی، دریا، کنوئیں یا نل کے قریب...... جہاں پانی کی جھیل ہو، ایک ہاتھ گہرا گڑھا کھود کر دبا دی جائے اور دبانے کے وقت دشمنوں کا نام دس دفعہ لیا جائے۔

## محمد حسن (کراچی)

### زانی مرد یا عورت کو باندھنا

اگر کسی زانی مرد یا عورت کو باندھنا منظور ہو تو بکری کی آنت کو خوب دھو کر وَمَا اسْطَاعُوْا لَهٗ نَقْبًا۝ (الکہف:۹۷) اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر گرہ لگا دے۔ پھر کہے عقدت ذکر فلاں بن فلاں علی فرج فلاں بنت فلاں۔ اگر عورت ہو تو کہے عقدت فرج فلاں بنت فلاں علی ذکر فلاں بن فلاں۔ یہ عمل کسی نحس ساعت یا وقت میں کریں۔

### دشمن کو ویران کرنا

کسی پرانی قبر سے تھوڑی سی خاک لا کر اس پر سات (۷) بار سورۃ مزمل پڑھ کر دم کریں اور وہ خاک کسی دشمن کے گھر میں ڈال دیں، ویران ہو جائے گا۔

## سید مزمل حسین نقشبندی مدظلہ

### دشمن کو ذلیل کرنا

اگر کوئی چاہے کہ دشمن اس کا ذلیل ہو اور اسے فتح حاصل ہو اور دشمن کو قدم قدم پر ناکامی ہو تو سورۃ الروم کو باوضو سفید کاغذ پر لکھے اور اس کو لپیٹ کر ایک بوتل میں رکھ دے۔ اور سخت ڈاٹ سے اس بوتل کا منہ بند کر کے اپنے مکان میں رکھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، دشمن ذلیل و خوار ہوگا۔

## سید ظہور حیدر جارچوی

### دشمن کی زبان بندی

دشمن کی زبان بندی کے لیے بھاری پتھر کے نیچے دبا دو۔

وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ۝ (یس:۳۴)

### زبان بندیٔ مخالف

زبان بندیٔ مخالف کے لیے آیت نوشادر پر دم کر کے آگ میں ڈال دو۔

قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ۜ هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ۝ (یس:۵۲)

## ظالم تباہ ہو

سورۃ حج لکھ کر ظالم کے گھر میں ڈال دو۔ تباہ ہو جائے گا۔

## بدگو اور بدزبان کی زبان بندی

بدگو اور بدزبان کی زبان بندی کے لیے آیات

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ﴿١٦﴾ يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿١٧﴾ وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿١٨﴾ (النور:۱۶-۱۸)

انگور کے عرق پر پڑھ کر اس سے حلوہ پکا کر کھلا دو۔

## پیر عبداللہ شاہ بخاری

### دشمن کا خانہ خراب کرنا

لاوے پرانی قبر کی مٹی، اس کے اوپر اکتالیس (۴۱) بار سورۃ یسین پڑھے۔ ہفتہ کا دن، آخر مہینہ کا ہو۔ اس خاک کو دشمن کے گھر میں ڈال دیں۔ خانہ خراب ہو جاوے۔

### واسطے ہلاکت دشمن

درمیان سنت اور فرض نماز ظہر و عشاء کے سات روز تک ہر روز گیارہ مرتبہ سورۃ مزمل شریف بطریق مندرجہ ذیل تلاوت کرے، ان شاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

طریق تلاوت یہ ہے کہ سورۃ شریف شروع کر کے جب ''اَشَدُّ وَطْاً وَّ'' پر پہنچے تو کہے ''یا الٰہی فلاں بن فلاں کو دفع کر۔''

جب ''وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ'' پر پہنچے تو کہے کہ ''الٰہی فلاں بن فلاں کو بند کر اور دل اس کا میری طرف رجوع کر۔''

جب ''وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ'' پر پہنچے تو کہے ''فلاں بن فلاں کو پراگندہ کر اور اس کی قوم کو سرگرداں کر۔''

جب ''اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ'' پر پہنچے تو کہے ''فلاں بن فلاں کو ہلاک کر بحق لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ''

### واسطے عداوت کے

ارد کے آٹے کی روٹی پکا کر اس کو روغن سے چرب کر کے اس پر اکتالیس (۴۱) بار سورۃ مزمل شریف بہ نیت عداوت تلاوت کرے۔ اور اس روٹی کو کتے کے آگے ڈال دیں۔ جن دو شخصوں میں جدائی ڈالنی ہو، ان میں جدائی ہو جائے گی۔

## سید رشید احمد اجمیری

### دشمن کی تباہی اور ہلاکت کا عمل

اگر کوئی چاہے کہ اپنے دشمن کو ہلاک کرے تو عید الضحیٰ کے روز غسل کر کے اکیس (۲۱) مرتبہ سورۃ مزمل شریف پڑھ کر خاک پر دم کرے اور وہ خاک دشمن کی طرف پھینک دے۔ دشمن فوراً ہلاک ہوگا اور گھر اس کا تباہ ہو جاوے گا۔

### دشمن کو مصیبت اور تکلیف میں مبتلا کرنا

اگر کوئی اس کا دشمن تکلیف دیتا ہو، اکیس (۲۱) روز، چالیس (۴۰) مرتبہ روزانہ سورۃ مزمل شریف پڑھ کر فولادی چاقو پر روزانہ دم کرے۔ چاقو کو زمین میں دفن کر دے۔ دشمن مصیبت اور تکلیف میں مبتلا ہو جائے گا۔

## پیرزادہ صوفی سید سجاد حسین چشتی

### دشمن سے بدلہ لینے کا حیرت انگیز منتر

سنیچر کے دن بعد دوپہر کو تقریباً ایک بجے دن کے بلی کی مونچھ کا ایک

بال کاٹ لو اور کبوتر یا مرغ کسی چھوٹے سے پرند کا ایک پر بازو کا لے لو۔ اگر ایک دشمن کے واسطے عمل کر رہے ہو تو اس کا نام معہ والدہ کے کاغذ پر لکھو (سیاہ روشنائی سے)۔ اور بال اور پر دونوں اس کاغذ پر رکھ کر اس پر تین سو مرتبہ یہ آیت پڑھو۔ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُوْلٍ۔ بسم اللہ شریف نہ پڑھو۔ بعد ختم اس پر پھونک کر کسی ویرانے یا قبرستان میں دفن کر دو۔ اگر دو شخصوں کے درمیان جدائی مقصود ہے تو دونوں کے نام کاغذ پر معہ والدہ کے لکھو۔ اگر چہ والدہ کا نام معلوم نہ ہو سکے تو پھر صرف اس کے یا ان کے نام کافی ہے۔ بحکم خدا دوسرے سنیچر تک حال معلوم ہو گا۔ صرف ایک دن کا عمل ہے۔

## دشمن کو نقصان پہنچانے کا منتر

اگر کوئی شخص ستاتا ہو اور تکلیف بے وجہ پہنچاتا ہو تو بکری یا بکرے کا دل لائے اور یہ نقش ایک کاغذ پر لکھ کر نقش کے نیچے دشمن معہ والدہ کے لکھ کر اس دل میں رکھ کر دل چاقو سے چیر لیں۔ سات سوئیاں اس طریق پر گاڑیں (چبھوئیں) کہ وہ شگاف بند ہو جائیں۔ لیکن ہر سوئی پر سات سات مرتبہ سورۃ الم ترکیف پڑھ کر چبھوئیں۔ اور اس کو پرانی قبر میں ڈال دیں۔ تین دن میں دشمن بیمار ہو جائے گا۔ اور ظلم سے توبہ کرے گا۔ مجرب ہے مگر حق کی جگہ اس نقش سے کام لیں۔ خواہ مخواہ اپنے نفس یا نفع کی خاطر کسی کو ستانا گناہ عظیم ہے۔

یا عزرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۴ | ۳۱۷ | ۳۲۲ |
| ۳۱۹ | ۳۲۱ | ۳۲۳ |
| ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۱۸ |

یا عزرائیل — یا عزرائیل

فلاں بن فلاں رنجور گردد

## پیرزادہ سید محمد مبین ہاشمی مدظلہ

### زبان بندی

قَالَ رَجُلٰنِ مِنَ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمَا ادْخُلُوْا عَلَيْهِمُ الْبَابَ ۚ فَاِذَا دَخَلْتُمُوْهُ فَاِنَّكُمْ غٰلِبُوْنَ ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَتَوَكَّلُوْٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (المآئدۃ:۲۳)

زعفران اور گلاب سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر پاس رکھے۔ نیچے ظالم اور اس کی ماں اور اپنا اور اپنی ماں کا نام لکھیں۔

### برائے زبان بندی اعداء

جو کوئی اس آیت کو لکھ کر تانبے کی نلکی میں رکھ کر بازو پر باندھے لیکن ہرن کی جھلی پر لکھے تو زبان اس کے دشمن کی اس کی بدگوئی اور برائے سے بند رہے گی۔

## شیخ محمود الحسن صدیقی رحمۃ اللہ

### ظالم دشمن کو ویران کرنا

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى ۙ كَالَّذِيْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ۭ لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰي شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ۭ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ (البقرۃ:۲۶۴)

اگر کوئی ظالم دشمن ہو، اور اس کو ویران کرنا منظور ہو، بعد استفسار شرعی کے ہفتہ کے دن ایک ٹھیکری کچی تیار کرو اور کسی پرانے قبرستان کی تھوڑی سی مٹی ہفتہ کے دن لو اور تھوڑی سی کسی ویران گھر کی اور تھوڑی سی مٹی کسی خالی گھر کی لو، جس کے رہنے والے مر گئے ہوں اور اس آیت کو اس ٹھیکری پر لکھو اور خوب باریک پیس کر دوسری مٹیوں کے ساتھ ملاؤ، پھر ان سب کو ملا کر اس کے گھر میں ہفتہ کے روز پہلی ساعت میں بکھیرو۔

### دشمن کی روسیاہی اور کند ذہنی کے لئے

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ ۙ وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ۝ قُلْ

هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ۝

(المآئدۃ:۱۵۹-۱۶۰)

یہ آیتیں دشمن کی روسیاہی اور کند ذہنی کے لئے ہیں، جو شخص ناحق ایذا دیتا ہو اور ظلم کرتا ہو اور تمہاری صبر و شکیبائی پر بھی باز نہ آوے تو جمعرات کا روزہ رکھو اور نماز عشاء پڑھ کر ان آیتوں کو کسی ولی گھر کی ایک مشت خاک پر تین بار پڑھ کر اس شخص کے گھر میں وہ مٹی چھوڑ دو۔ پھر اس کی جان و مال کا تماشا دیکھو۔

## حافظ محمد اکبر رسول آبادی مدظلہ

### دشمن کو ذلیل کرنا

اگر دشمن قوی ہو، جابر ہو، جس سے جان کا خطرہ ہو تو باوضو ہو کر دو رکعت نماز نفل پڑھیں۔ سلام کے بعد سجدہ میں جا کر ستتر (۷۷) مرتبہ عاجزی و زاری سے "یَامُذِلُّ" پڑھیں تو دشمن ذلیل ہو۔ آخر میں دشمن کے ظلم سے محفوظ رہنے کی دعا کریں۔

### زبان بندی

قفل پر اکیس (۲۱) مرتبہ سورۃ مزمل پڑھ کر دم کرے اور کہے "بستم زبان و دل فلاں بن فلاں" اور اس کو بند کر کے بھاری پتھر کے نیچے دبائے۔ اس شخص کی زبان بندی ہو جائے گی۔

## حکیم صوفی فاروق جان مجددی قادری

### برائے جدائی

سانبھر نمک کی سات کنکریوں پر پڑھے۔ ہر ایک پر یہ آیت بمعہ تسمیہ ایک بار پڑھ کر دم کر کے آگ میں ڈالے اور دونوں کے نام مع امہات کے اعداد کے مطابق ورد کرے، جدائی ہو گی۔ آیت مبارک یہ ہے:

اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ۝ (یس:۷۷)

### طلاق کے لیے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ے | ۵۱ | ورد | ۵۱۱ | ۳ | ۵۹ | ۲ |
| ے | ۹ | و | ے | ۱ | ے | ۲۴ |

یہ نقش سولہ (۱۶) عدد لکھے۔ روزانہ ایک نقش جلائے۔ نیچے یہ عبارت لکھے "از ف بن ف فلانہ بنت فلانہ را طلاق شود"

## ابوالکاشف کشفی قلندری رحمۃ اللہ علیہ

### برائے زبان بندی حاسدان

اگر حاسدان کی زبان بندی کرنا چاہتے ہو تو جب چاند منزل میں ہو رہا ہو یا قمر در عقرب ہو یا قمر تحت الشعاع میں ہو تو یہ عمل زبان بندی کا کریں۔ منہ میں تھوڑی سی موم رکھ کر کسی سے بات نہ کریں۔ خاموش تنہائی کی جگہ میں بیٹھ کر حروف صوامت کے ساتھ بمعہ نام والدہ جس کی زبان بند کرنی منظور ہو لکھ کر تکسیر کرے جب زمام نکل آئے تو پھر تمام حروف مرکب کر کے مطرب کریں۔ پھر ایک سکہ پتری پر لکھ کر تختی حاشیے پر لکھیں:

بستم ہوش و عقل و گوش و زبان و حواس و احساس ظاهری و باطنی فلاں بن فلانۃ کی بستم شود

اور پھر اس پترے کو اندھیری کوٹھری میں وزن کے نیچے دبا دیں۔ پس حاسد کی زبان بند ہو جائے گی کہ بات بھی نہ کر سکے گا۔ حروف صوامت یہ ہیں:

ا و ہ ط ک ل م س ع ص ر

## زوار ملک نیر عباس علوی

### زبان بندی

زبان بندی کیلئے عربی دائیں اور عددی بائیں طرف باندھیں۔ نقش کے نیچے سطر مقصد لکھیں:

بستم زبان فلاں بن فلاں فی غرض وحق فلاں۔

نقش الفاظی خاص

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمد اللہ | رب العالمین | الرحمن | الرحیم |
| مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اھدنا الصراط |
| المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیھم |
| غیر المغضوب | علیھم | والضالین | آمین |

نقش عددی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۷ | ۲۳۷۱ | ۲۳۶۸ | ۲۳۶۵ |
| ۲۳۶۹ | ۲۳۶۴ | ۲۳۵۸ | ۲۳۷۰ |
| ۲۳۶۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۷۳ | ۲۳۵۹ |
| ۲۳۷۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۷ |

### ہلاکت دشمن

اگر کوئی ظلم کرے تو سورۂ اخلاص کے عددی کو خاک کی چال سے نحس ساعت میں پُر کر کے قبر میں دفن کر دے۔ پھر بددعا کرے۔ ضرور دشمن ہزیمت اٹھائے گا۔

## قاضی سید محمد کرم حسین مرحوم

### ہلاکت ظالم

کسی ظالم کے ظلم سے اتنا تنگ ہو کہ سوائے ہلاکی دشمن کے پیچھا نہ چھوٹے تب تو جَزٰٓؤُا سَیِّئَةٍ سَیِّئَةٌ مِّثْلُهَا۔ قرآن شریف میں برائی کا بدلہ برائی آیا ہے لیکن ساتھ ہی اس کے فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ بھی خدا نے فرمایا ہے یعنی جو شخص معاف کر دے ظلم اس کا اور صلح کرے تو خدا سے اجر پاوے۔ اور بڑے بڑے بزرگان دین نے بہت تکلیفیں اور اذیتیں ظالموں سے پائی ہیں مگر انہوں نے اسی آیت پر عمل فرمایا ہے اور ظالم خدا کی طرف سے کچھ دنوں بعد خود بخود ہلاک ہو گئے۔ دین و دنیا یعنی کہیں کے نہیں رہے، سوائے ہلاکی کے چھٹکارا دیکھیں تو یہ کریں۔

ایک اینٹ کچی اور ایک چاقو لا دیں اور کسی دریا یا ندی یا نہر ورنہ حوض پانی کے کنارے بیٹھے اور اپنے سامنے اس اینٹ کو رکھے اور اس کو اپنا دشمن جانے اور سورۂ یٰسین کو پڑھے۔ جب ایک مرتبہ پڑھ چکے تو اس چاقو سے ایک لکیر زور سے کھینچے، اسی طرح اکتالیس مرتبہ سورۃ پڑھ کر چاقو سے ہر مرتبہ لکیر کھینچتا رہے جبکہ پورے چالیس مرتبہ ہو جاوے تو اسی جگہ پر اس اینٹ کو مثل جنازہ خیال کر کے نماز جنازہ پڑھے اور پڑھنے کے بعد وہ اینٹ پانی میں ڈالے اور ڈالتے وقت کہے کہ میں نے اپنے دشمن کو یَاقَهَّارُ بِالْقَهْرِ فِیْ قَهْرِ قَهْرِكَ یَاقَهَّارُ (ہلاک کیا)۔ میں نے بہت ہی مجبور اور معذور ہو کر یہ کام کیا ہے۔

## ڈاکٹر سید افضال حسن

### دشمن کو پاگل کرنا

کسی پرانی قبر سے اینٹ اٹھا لائے اور اس پر سورۂ فیل لکھے، دشمن کے نام کے ساتھ اس پر اکیس (۲۱) مرتبہ سورۂ فیل پڑھ کر دم کرے۔ اس کے بعد اینٹ کو کنویں میں ڈال دے۔ دشمن پاگل ہو جائے گا۔ جب تک وہ اس کنویں کا پانی نہ پئے گا اچھا نہیں ہوگا۔

# مجرب اعمالِ شر

صوفی محمد عمران رضوی القادری (بھارت)

## نقش زبان بندی

اس نقش کو نیلے رنگ سے لکھ کر کسی بھاری سامان کے نیچے دبا دے۔ ان شاء اللہ، بدگویوں کی زبانیں بند ہو جائیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۷۵۳ | ۱۷۷۴۸ | ۱۷۷۵۵ |
| ۱۷۷۵۴ | ۱۷۷۵۲ | ۱۷۷۵۰ |
| ۱۷۷۴۹ | ۱۷۷۵۶ | ۱۷۷۵۱ |

بستم بستم بستم زبان فلاں بن فلاں

## نقش برائے عداوت و دشمنی

یہ نقش واسطے عداوت کے آزمودہ ہے اور فقیر نے اس نقش سے ناجانے کتنے کام لیے۔ آئے دن ناجائز تعلقات کا خاتمہ اس نقش سے کیا جاتا ہے۔ احباب معمول بنائیں۔ چالیس نقوش واسطے احراق کے لکھ دے۔ ان شاء اللہ، چالیس (۴۰) دنوں میں جدائی واقع ہوگی۔ نقش یہ ہے:

ا جھز ط

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۷۱ | ۲۰۶۶ | ۲۰۷۳ |
| ۲۰۷۲ | ۲۰۷۰ | ۲۰۶۸ |
| ۲۰۶۷ | ۲۰۷۴ | ۲۰۶۹ |

عداوت فلاں بن فلاں علی قلب فلاں بنت فلاں

## ناجائز تعلق کا خاتمہ

عداوت کے واسطے آیت قطب کو مفرد لکھ کر آگے البغض فلاں بن فلاں علی قلب فلاں بنت فلاں لکھے اور دو قبروں کے درمیان دفن کرے تو ناجائز تعلق کا خاتمہ ہو۔

## برائے اخراج و عداوت

کسی مکان یا شہر سے دشمن کو نکالنے یا دو شخصوں میں جدائی ڈالنے کے لئے بروز منگل مریخ کی ساعت میں سورۃ ہمزہ مفردات میں لکھا جائے اور اس کے نیچے اس مثلث کو لکھ کر نقش کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ لکھیں اور قبرستان میں یا اس کے مکان میں دفن کریں۔ ایسا چار ہفتہ مسلسل کریں۔

نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۱۴ |

## نقش مخمس بلاکی دشمنان

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل علیہ السلام

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۷۳ | ۵۷۹ | ۵۸۵ | ۵۹۲ | ۵۶۷ |
| ۵۸۶ | ۵۸۸ | ۵۶۸ | ۵۷۴ | ۵۸۰ |
| ۵۶۹ | ۵۷۵ | ۵۸۱ | ۵۸۲ | ۵۸۹ |
| ۵۷۷ | ۵۸۳ | ۵۹۰ | ۵۷۰ | ۵۷۶ |
| ۵۹۱ | ۵۷۱ | ۵۷۲ | ۵۷۸ | ۵۸۴ |

یہ نقش ہر قسم کی بندش خیر و شر اور بربادی دشمنان کے لئے ازحد مفید و مجرب ہے مثلاً دشمن کی شہوت باندھنا، نظر باندھنا، عقل باندھنا، بلاکی و بربادی کے لئے مریخ کی ساعت میں لکھ کر قبرستان میں دفن کرایا جائے۔

غلام الرسول میمن عاملی رحمۃ اللہ

# مجرب اعمالِ شر

## شریر لوگوں میں تفرقہ کے لئے

اگر کچھ شریر لوگوں کا آپس میں گٹھ جوڑ ہو اور وہ محض شر پسندی کی بناء پر نقصان دینے پر آمادہ ہوں اور ان کی تفریق مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر یہ آیت لکھ کر ان کے نام بمعہ والدہ لکھ کر اس وفق کو ہوا میں باندھیں۔ جوں جوں ہوا چلے گی، ان میں تفریق بڑھتی جائے گی۔ اور بالآخر ان میں تفرقہ پڑ جائے گی۔

قَالَ اهْبِطَا مِنْهَا جَمِيعًا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ

(طٰہ:۱۲۳)

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴۷۷۳ | ۳۶۶۰۳۸ | ۱۳۳ | ۵۴۰۳ | ۱۳۵۳ |
| ۱۳۶ | ۵۴۰۱ | ۱۳۵۱ | ۱۴۷۷۶ | ۳۶۶۰۳۶ |
| ۱۳۵۴ | ۱۴۷۷۴ | ۳۶۶۰۳۹ | ۱۳۴ | ۵۳۹۹ |
| ۳۶۶۰۳۷ | ۱۳۲ | ۵۴۰۲ | ۱۳۵۲ | ۱۴۷۷۷ |
| ۵۴۰۰ | ۱۳۵۵۰ | ۱۴۷۷۵ | ۳۶۶۰۳۵ | ۱۳۵ |

وفق = ۳۸۷۷۰۰

## دشمنوں کا قلع قمع

اگر کسی شخص کے بہت دشمن ہوں تو اس وفق کو لکھ کر اس کے نیچے ان دشمنوں کے نام لکھ کر اس آیت کو اس پر ۳۱۳ بار دم کر کے کسی ویرانے میں اکیلے درخت میں اسے باندھا جائے، تو اس کے دشمنوں کا قلعہ قمع ہوگا۔

وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَمَا كَانُوا مُؤْمِنِينَ

(الاعراف:۷۲)

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۲۰۸ | ۱۰۳۲۵۵۷ | ۲۰۳ | ۱۳۴۴۴ | ۳۳۴۲ |
| ۲۰۷ | ۱۳۴۴۲ | ۳۳۴۰ | ۴۲۱۱ | ۱۰۳۲۵۵۵ |
| ۳۳۴۳ | ۴۲۰۹ | ۱۰۳۲۵۵۸ | ۲۰۵ | ۱۳۴۴۰ |
| ۱۰۳۲۵۵۶ | ۲۰۳ | ۱۳۴۴۳ | ۳۳۴۱ | ۴۲۱۲ |
| ۱۳۴۴۱ | ۳۳۴۴ | ۴۲۱۰ | ۱۰۳۲۵۵۴ | ۲۰۶ |

وفق = ۱۰۵۴۷۵۵

## مخالفین اور حاسدین میں جدائی ہو

اگر مخالف مل کر نقصان پہنچانے کے درپے ہوں تو اس وفق معظم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اس آیت کو ورد میں رکھے اور دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ ان حاسدوں میں تفرقہ پیدا کرے گا۔

اهْبِطُوا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ (البقرۃ:۳۶)

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۲۹۳ | ۱۷۸۹۹۷۸ | ۲۸۳ | ۲۶۲۳۸ | ۶۱۳۰ |
| ۲۸۷ | ۲۶۲۳۶ | ۶۱۳۸ | ۲۲۹۵ | ۱۷۸۹۹۷۶ |
| ۶۱۳۱ | ۲۲۹۳ | ۱۷۸۹۹۷۹ | ۲۸۵ | ۲۶۲۳۳ |
| ۱۷۸۹۹۷۷ | ۲۸۳ | ۲۶۲۳۷ | ۶۱۳۹ | ۲۲۹۶ |
| ۲۶۲۳۵ | ۶۱۳۲ | ۲۲۹۳ | ۱۷۸۹۹۷۵ | ۲۸۶ |

وفق = ۱۸۲۳۹۳۲

## ظالم اپنے ظلم کا خود شکار ہو

اگر کسی جابر یا ظالم کی طرف سے خدشہ ہو کہ وہ نقصان پہنچانے کا عندیہ رکھتا ہے تو اس وفق کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر، اس کے نیچے اس جابر یا ظالم کا نام بمعہ والدہ لکھ کر اور وفق پر اسی آیت کو ایک سو ایک (۱۰۱) بار دم کر کے اسے کسی اکیلے درخت میں باندھے تو وہ جابر اپنے ظلم کا خود ہی شکار ہو جائے گا۔

وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۘ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۟ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ۭ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ (القصص:۸۸)

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴۳۷ | ۵۹۳۵ | ۸۶ | ۳۹۰۲۷۳ | ۱۵۵۸ |
| ۳۹۰۲۷۱ | ۱۵۶۱ | ۱۴۳۵ | ۵۹۳۳ | ۸۹ |
| ۵۹۳۱ | ۸۷ | ۳۹۰۲۷۴ | ۱۵۵۹ | ۱۴۳۸ |
| ۱۵۶۲ | ۱۴۳۶ | ۵۹۳۴ | ۸۵ | ۳۹۰۲۷۲ |
| ۸۸ | ۳۹۰۲۷۰ | ۱۵۶۰ | ۱۴۳۹ | ۵۹۳۲ |

وفق=۳۹۹۲۸۹

## ظالم حاکم یا شخص کی زبان بند کرنے کے لئے

اگر کسی ظالم حاکم یا کسی ظالم شخص کے عتاب سے خوف ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اس کو اپنے پاس رکھے اور جب اس کے سامنے جائے تو اس آیت کو ورد کرتا ہوا جائے اور وقت ملاقات خاموشی کی گھڑی میں بھی دل میں اس کا ورد کرے تو اس کی زبان بند ہو جائے گی۔ اور وہ کچھ کہہ نہیں پائے گا۔ بارہا کا مجرب ہے۔ یہاں تک کہ اگر خون کا معاملہ بھی ہو تو بھی مقابل کچھ کہہ نہیں پائے گا۔

وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ۝

(طٰہٰ:۱۰۸)

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۳۵۳ | ۵۴۰۳ | ۱۳۳ | ۳۶۶۰۳۸ | ۱۴۷۷۳ |
| ۳۶۶۰۳۶ | ۱۴۷۷۶ | ۱۳۵۱ | ۵۴۰۱ | ۱۳۶ |
| ۵۳۹۹ | ۱۳۴ | ۳۶۶۰۳۹ | ۱۴۷۷۴ | ۱۳۵۴ |
| ۱۴۷۷۷ | ۱۳۵۲ | ۵۴۰۲ | ۱۳۲ | ۳۶۶۰۳۷ |
| ۱۳۵ | ۳۶۶۰۳۵ | ۱۴۷۷۵ | ۱۳۵۵۰ | ۵۴۰۰ |

وفق=۳۸۷۷۰۰

## ظالم و دشمن عذاب میں مبتلا ہو

اگر کوئی شخص ظلم میں حدیں پار کر چکا ہو اور اس سے نجات مطلوب ہو تو اس وفق کو لکھ کر اس کے ہر چہار طرف یہ آیت لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اور اس آیت کا تین سو تیرہ (۳۱۳) بار روزانہ ورد کرے اور ظالم سے نجات کے متعلق دعا مانگے تو وہ ظالم خود اپنے ہی وجود کے عذاب میں مبتلا ہو جائے گا۔ دشمنی کرنا اور نقصان کرنا اس کو یاد بھی نہیں رہے گا۔

وَاَنْذِرْهُمْ يَوْمَ الْاٰزِفَةِ اِذِ الْقُلُوْبُ لَدَى الْحَنَاجِرِ كٰظِمِيْنَ ۭ مَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ حَمِيْمٍ وَّلَا شَفِيْعٍ يُّطَاعُ ۝

(غافر:۱۸)

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۲۷ | ۵۱۱۱ | ۸۳ | ۳۴۸۲۳۷ | ۵۹۳۸ |
| ۳۴۸۲۳۵ | ۵۹۴۱ | ۱۲۲۵ | ۵۱۰۹ | ۸۶ |
| ۵۱۰۷ | ۸۴ | ۳۴۸۲۳۸ | ۵۹۳۹ | ۱۲۲۸ |
| ۵۹۴۲ | ۱۲۲۶ | ۵۱۱۰ | ۸۲ | ۳۴۸۲۳۶ |
| ۸۵ | ۳۴۸۲۳۴ | ۵۹۴۰ | ۱۲۲۹ | ۵۱۰۸ |

وفق=۳۶۰۵۹۶

## بقیہ (ص 59): جدائی کے مجرب اعمال

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ۝ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ۝ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ۝ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۝ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ۝ شلشائیل، شوائیل، غورائیل، ثورائیل، روفائیل، وغلائیل میخائیل توکلوا باخدام هذه السورة الشريفة فرق بين (فلاں بن فلاں وفلانہ بنت فلانہ) كما فرقت بين السماء والارض۔

# مجرب اعمالِ شر

علامہ سخاوت حسین سندرالوی (امریکہ)

## دشمن کی زبان بندی کے لئے

اگر دشمنوں کی زبان بندی مقصود ہوتو اس نقش کو لکھ کر اپنے سامنے رکھے یا بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہوجائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |

## ظالم افسر کو معزول کرنے کیلئے

مصباح کفعمی میں ہے کہ جو شخص سورۂ سجدہ لکھ کر کسی افسر کے مکان میں رکھ دے جسے وہ معزول کرانا چاہتا ہے تو سال بھی نہ گزرے گا کہ وہ معزول ہوجائے گا۔

## دشمن ذلیل وخوار ہو

اسرار مکنونہ میں لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص اپنے دشمنوں کی تذلیل وشکست چاہتا ہو تو اسے چاہئے کہ ایک سو ستر (۱۷۰) سنگریاں لے کر ہر کنکری پر سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھے اور ان کنکریوں کو مٹی کے برتن میں رکھ کر جلتی آگ کے نیچے رکھ دے تاکہ ان سنگریزوں کو گرمی پہنچتی رہے، تو ایسا کرنے سے اس کے تمام دشمن خدا کے حکم سے ذلیل وخوار ومقہور ہوجائیں گے۔

## دشمن کی زبان بندی کے لئے

جو کوئی شخص ذیل کی آیت کو ایک ہزار ایک بار (۱۰۰۱) پڑھے گا۔ اس کا دشمن ذلیل وخوار ہوگا اور پڑھنے والا ہر خوف سے آزاد رہے گا۔ اس آیت کو مذکورہ بالا تعداد کے ساتھ پڑھنے سے دشمنوں، شرپسندوں کی زبان بند ہو گی۔ آیت یہ ہے: اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ

## ظالم ترین دشمن کی ہلاکت کے لئے

بدھ یا جمعرات کی رات کو سورۂ فیل کو اس کے اعداد کی تعداد میں دشمن کی جانب پڑھ کر دم کریں۔ وہ ہلاک ہوگا یا ذلیل ہوگا۔ یہ عمل صرف اور صرف مظلوم شخص کر سکتا ہے۔ ورنہ عمل کرنے والے شخص کو سخت نقصان ہوگا۔

## زبان درازی ختم ہوجائے

کتاب خزائن الاسرار میں لکھا ہے کہ جو شخص یا عورت زبان دراز اور تند مزاج ہو تو ذیل کی آیہ لکھ کر جس کسی ایسے تندخو کو پہنائیں گے، خاموش ہو جائے گا اور اس کی زبان درازی ختم ہوجائے گی۔ وہ آیہ مبارکہ یہ ہے:

لَا يُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا

معروف روحانی سکالر حکیم یوسف غلام سرور شباب قادری صاحب اور ماہر علوم مخفیہ فیصل حمید نقشبندی صاحب کی روحانیات و تصوف پر شہرہ آفاق کتب پر خصوصی ڈسکاؤنٹ

# غلام سرور شباب قادری صاحب کی کتب

| نمبر شمار | نام کتاب | قیمت | رعایتی قیمت | نمبر شمار | نام کتاب | قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | ردِ سحر حصہ اول | 350 | 280 | 2 | ردِ سحر حصہ دوم | 125 | 100 |
| 3 | ردِ سحر حصہ سوم | 250 | 200 | 4 | آسیبی قوتوں سے نجات | 400 | 320 |
| 5 | چھومنتر | 300 | 240 | 6 | فیضان القرآن | 300 | 240 |
| 7 | مصباح الارواح | 200 | 160 | 8 | روحانی خطوط | 225 | 180 |
| 9 | عکس لوحِ محفوظ | 300 | 240 | 10 | فیضان الحروف | 350 | 280 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | 200 | 160 | 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | 250 | 200 |
| 13 | معراجِ معرفت | 200 | 160 | 14 | شاہراہِ طریقت | 250 | 200 |
| 15 | جہانِ تصوف | 300 | 240 | 16 | کلیدِ رموزِ مخفی | 500 | 400 |
| 17 | مکاشفاتِ اسرار | 360 | 290 | 18 | رموزِ خاتم سلیمانی | 400 | 320 |

# فیصل حمید نقشبندی صاحب کی روحانی کتب

| نام کتاب | قیمت | رعایتی قیمت | نام کتاب | قیمت | رعایتی قیمت | نام کتاب | قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعمال عظیمیہ | 1200 | 800 | اعمال عجیبیہ | 900 | 600 | اگاڑی تلوار | 650 | 435 |
| اعمال ارسال ہاتف | 1500 | 1000 | اعمال بندش صدری | 1500 | 1000 | بنگالی سفلی تسخیرات | 650 | 435 |
| اعمال دعائے برہتیہ نوری | 1800 | 1200 | اعمال ہند بنگال و بابل | 850 | 570 | اعمال حب و عداوت | 1200 | 800 |
| کتاب الامراض اعمال شفاء | 1200 | 800 | منتر مالا | 1200 | 800 | مندرہ حضرت علیؓ | 800 | 540 |
| نقوش عظیمیہ | 800 | 540 | اعمال نوری صدری | 2000 | 1340 | اعمال قرآنی صدری | 1500 | 1000 |
| صدری عملیات ڈھائیہ | 1500 | 1000 | اعمال شادی و نکاح | 1500 | 1000 | اعمال سورہ فیل | 150 | 350 |
| اعمال سورہ فیل | 600 | 400 | اعمال سورہ لہب | 1500 | 1000 | اعمال سورہ قریش | 1000 | 670 |
| طلسمات فیصل | 700 | 470 | اعمال یا بدوح | 600 | 400 | قطرات روحانیہ | 1750 | 1170 |



خاص خاص اعمال سیکھنے کے لیے تفصیل http://goo.gl/so200A

صاحبزادہ محمد عثمان القادری چشتی (فیصل آباد)

# مجرب اعمالِ شر

## زبان بندی حاکم

جب کسی حاکم کے سامنے جائے تو یہ نقش لکھ کر زبان کے نیچے رکھے۔ ان شاء اللہ خاموش رہے۔

| ۱۱ ۱۱ اع ۱۱ ج ج ۱۵۹۸۱ ہ طاح ا لح ۸ |
|---|

## عداوت ناجائز تعلق

ہرگز ہرگز کسی کے جائز تعلقات کو خراب کرنے کی کوشش نہ کرے ورنہ کچھ اثر نہ ہوگا اور بعد میں پچھتانا پڑے گا۔ طرفین کے کپڑے لے کر نیلے رنگ سے رنگے اور سیاہی میں سرکہ ڈال کر ان کلمات کو لکھے، ان کی ماؤں کے نام سے اور نئے مٹی کے پیالہ میں بند کر کے قریب دریا کے دفن کرے، مٹی کے پیالہ میں روئی بھی ڈالے۔ ان شاء اللہ غلط تعلق ختم ہوگا۔ اگر ناجائز کیا کچھ اثر نہ ہوگا۔

| یاتمخلشا یاتمخلشا العداوة والبغضاء الی یوم القیمة اذا زلزلت الارض زلزالها واخرجت الارض اثقالها وقال الانسان مالها العداوة والبغض فلاں بن فلاں البغض فلاں بن فلاں |
|---|

## عمل خرابی عدو

جب دشمن کی شرارتیں اور فتنے بڑھ جائیں تو بوقت دوپہر سامنے آگ جلا کر ان اسماء کا گیارہ سو مرتبہ ورد کرے اور یہ نقش لکھ کر پیچھے عدو کی والدہ اور اس کا نام لکھ کر آگ کے اوپر باندھے، خیال رکھے کہ جل نہ جائے۔ پڑھتے وقت نظر اپنی نقش کی طرف کرے اور تصور رکھے کہ عدو جل رہا ہے، تڑپ رہا ہے، گیارہ دن یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ عدو یا خاموش ہو جائے گا یا خراب ہوگا۔ یہ عمل سوچ سمجھ کر اور کسی کامل سے اجازت لے کر کرے ورنہ رجعت کا خطرہ شدید ہے۔

یا اللہ یا جبار یا قہار

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۲ | ۱۵۶ | ۱۵۹ | ۱۴۵ |
| ۱۵۸ | ۱۴۶ | ۱۵۱ | ۱۵۷ |
| ۱۴۷ | ۱۶۱ | ۱۵۴ | ۱۵۰ |
| ۱۵۵ | ۱۴۹ | ۱۴۸ | ۱۶۰ |

## واسطے تفریق اعداء

اس نقش کو مع نام لکھ کر جن کا ناجائز تعلق ختم کروانا ہو، بتی بنا کر اوپر روئی لپیٹ کر کڑوے تیل سے روشن کرے اور بوقت نقش جلنے کے قریب ہی بیٹھ کر طرفین کا تصور کرے کہ دونوں جدا ہو رہے ہیں۔ بحکم خدا اکیس (21) دن کے مسلسل عمل سے طرفین جدا ہوں گے، مگر حرام کے لئے ہرگز نہ کرے ورنہ کوئی اثر نہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۷۱ | ۲۰۶۶ | ۲۰۷۳ |
| ۲۰۷۲ | ۲۰۷۰ | ۲۰۶۸ |
| ۲۰۶۷ | ۲۰۷۴ | ۲۰۶۹ |

| عداوت فلاں بن فلاں البغض فلاں بن فلاں |
|---|

# زبان بندی کے مجرب اعمال

مرتب: قاری اکرام محمدی

## زبان بندی کیلئے

دعاء ذیل کو کسی کھانے والے چیزوں پر دم کر کے کھلا دیں۔ بہت ہی تیز کام کرتا ہیں۔ اس کی زبان بند ہو جائے گی اور آپ کا مطیع و تابعدار بھی ہو گا۔

صم بکم عمی فھم لا یرجعون، صم بکم عمی فھم لا یعقلون، صم بکم عمی فھم لا یسمعون، صم بکم عمی فھم لا یتکلمون، صم بکم عمی فھم لا یبصرون، فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم۔

## سب مخلوق کی زبان آپ کیلئے بند

دعاء ذیل کو مشک وزعفران سے لکھے اور اپنے پاس رکھیں۔ سب مخلوق کی زبان آپ کیلئے بند ہو جائے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم طہ طہ طہ طہ، حم حم حم حم حمعسق حمعسق حمعسق حمعسق، طسم طسم طسم طسم، ن والقلم وما یسطرون، ن والقلم ومایسطرون، ن والقلم وما یسطرون، ن والقلم وما یسطرون، کھیعص کھیعص کھیعص کھیعص کھیعص، الیوم نختم علی أفواھھم وتکلمنا أیدیھم وتشھد أرجلھم بما کانوا یکسبون، صم بکم عمی فھم لا یرجعون، ورد اللہ الذین کفروا بغیظھم لم ینالوا خیرا وکفی اللہ المؤمنین القتال وکان اللہ قویا عزیزا۔

## زبان بندی کیلئے

دعاء ذیل کو مشک وزعفران سے سبز کاغذ پر لکھے

بسم اللہ الرحمن الرحیم قال رجلان من الذین انعم اللہ علیھما ادخلوا علیھم الباب فإذا دخلتموہ فإنکم غالبون وعلی اللہ فتوکلوا إن کنتم مؤمنین۔

## زبان بندی کا عمل

اگر کوئی دشمنوں کے شر سے پریشان ہو، کوئی بے عزتی کرتا ہو، کسی بہن کا سسرال میں ساس نند نے جینا دشوار کر دیا ہو یا ساس کو اس کی بہو نے تنگ کر رکھا ہو، بات بات پر لڑائی جھگڑا رہتا ہو، آفس میں افسر ذلیل کرتا رہتا ہو...... ان سب کیلئے زبان بندی کا انتہائی مجرب عمل پیش کر رہا ہوں۔ طریقہ عمل یہ ہے: اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف، 21 مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر اپنے مخالف دشمن کا تصور کر کے پھونک ماریں۔ اس آیت کو صبح وشام 21 دن تک پڑھنا ہے۔ بدھ کے دن سے شروع کریں۔ ان شاء اللہ دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔ آیت مندرجہ ذیل ہے:

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ۚ وَعَلٰى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۡ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ (البقرۃ:۷)

# مجرب اعمال نمبر

فقیر امتیاز علی قادری (سندھ)

## ناجائز تعلقات میں جدائی کروانے کے لیے مجرب عمل

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقینا/۱ | بینھم/۲ | العداوۃ/۳ | والبغضاء/۴ |
| بینھم/۸ | العداوۃ/۹ | والبغضاء/۱۱ | الی/۵ |
| العداوۃ/۱۰ | والبغضاء/۱۲ | الی/۱۳ | یوم/۶ |
| والبغضاء/۱۳ | الی/۱۵ | یوم/۱۶ | القیامۃ/۷ |

وظن انہ الفراق والتفت الساق بالساق الی ربک یومئذن المساق یاقھار یاقھار یاقھار یاقھار یاقھار یاقھار یاقھار والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ بحق یادردائیل اللھم فرق بینھما کما فرقت بین آدمؑ وابلیس. ال ھم فرق بینھما کما فرقت بین ھابیل وقابیل. اللھم فرق بینھما کما فرقت بین السماء والارض. اللھم فرق بینھما کما فرقت بین ابراھیمؑ ونمرود. اللھم فرق بینھما کمافرقت بین موسیٰؑ وفرعون. اللھم فرق بینھما کما فرقت بین المشرق والمغرب. اللھم فرق بینھما کما فرقت بین محمدﷺ وابوجھل. اللھم فرق بینھما کما فرقت بین الشمس والقمر. اللھم فرق بینھما کما فرقت بین الصیات والممات مابین جدائی فلاں بن فلاں علی جدائی فلاں بن فلاں

اجھزط

| | | | |
|---|---|---|---|
| انت الذی/۱۰ | لایطاق/۱۱ | انتقامہ/۱۲ | یاقھار/۷ |
| الشدید/۹ | انت الذی/۱۶ | لایطاق/۱۵ | انتقامہ/۶ |
| ذوالبطش/۸ | الشدید/۱۳ | انت الذی/۱۴ | لایطاق/۵ |
| یاقھار/۱ | ذوالبطش/۲ | الشدید/۳ | انت الذی/۴ |

**ترکیب:** زوال ماہ میں بدھ کے دن دوپہر وقت ۱۲ بجے باوضو اور یکسوئی حالت میں سرخ کاغذ پر سیہ کانٹے کی قلم سے اور سیاہ سیاہی سے ٹوٹل ۴ عدد تعویذات لکھیں۔ جب تعویذات تیار ہوجائیں تو بعد میں بسم اللہ پاک اور درود پاک کے بغیر آیت پاک وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ۔ (۵۰۰) مرتبہ یا (۳۱۳) مرتبہ پڑھ کر تمام تعویذات پر دم کرکے دعا مانگیں۔ اور تعویذات کو اس ترکیب سے استعمال کریں۔

1. بہت پرانی قبر میں دفن کریں۔
2. ویران گھر میں دفن کریں۔
3. ویران مسجد میں دفن کریں۔
4. نمکین پانی میں گھول کر مطلوب کو پلائیں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں ان کے درمیان جدائی ہوجائے گی۔

**نوٹ:** اس عمل مبارک کو جائز استعمال کریں ورنہ قہر الٰہی میں مبتلا ہوکر ذلیل وخوار ہوجائیں گے۔ نوٹ۔ تعویذات کے کونوں میں جو ہندسے لکھے ہوئے ہیں وہ صرف چال کے لیے ہیں۔

## برائے زبان بندی مجرب

عقد اللسان

یاعطرائیل وبحق یاقابض یااسرافیل

یاجبرائیل (دائیں جانب) — یاعزرائیل (بائیں جانب)

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ |
| یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ |
| یاقابض۹ ۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض ۹۰۳ |
| یاقابض۹ ۰۳ | یاقابض ۹۰۳ | یاقابض۹ ۰۳ | یاقابض ۹۰۳ |

بستم بستم بستم زبان فلاں بن فلاں بستم بستم بستم ہوش عمل گوش چشم فہم دل شش صدو ششت اعضائے بدن فلاں بن فلاں ازبد گفتن و بدخواستن وشر وفساد فی حق فلاں بن فلاں بحق یاقابض یاقابض یاقابض یاقابض یاقابض یاقابض یاقابض وبحق صم بکم عمی فہم لا یرجعون بحق یاقابض, صم بکم عمی فہم لا یعقلون بحق یاقابض, صم بکم عمی فہم لا یفقھون بحق یاقابض, صم بکم عمی فہم لا یمکرون بحق یاقابض, صم بکم عمی فہم لا یبصرون بحق یاقابض, صم بکم عمی فہم لا یتکلمون بحق یاقابض

عقد اللسان

**ترکیب:** چاند کی تاریخ ۱۰ سے ۲۱ کے درمیان میں بدھ کے دن ساعت عطارد میں باوضو اور یکسوئی کی حالت میں سیاہ سیاہی میں شنگرف مکس کر کے سفید کاغذ پر ۳ عدد تعویذات نقش مربع خاکی چال میں لکھیں، جب سارے تعویذات تیار ہو جائیں تو تعویذات کو سامنے رکھ کر پختہ ارادہ اور تصور کے ساتھ اول و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود پاک پڑھیں اور درمیان میں اسم الٰہی (یَاقَابِضُ) ۹۰۳ مرتبہ پڑھ کر تمام تعویذات پر دم کر کے دعا مانگیں اور تعویذات پر سیاہ کپڑا لپیٹ کر اس طرح سے استعمال کریں۔

۱ بھاری پتھر کے نیچے رکھیں جہاں اندھیرا زیادہ ہو۔

۲ پرانی قبر میں دفن کریں۔

۳ کنوئیں میں ڈال دیں تاکہ ڈوب جائے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ اللہ پاک کے کرم سے اور عمل کی برکت سے جلد دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔

## ظالم دشمن کو ذلیل وخوار تباہ و برباد کرنے کے لیے

**آیت پاک:** سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّونَ الدُّبُرَ ﴿٤٥﴾ (القمر: ۴۵)

**ترکیب:** زوال ماہ میں منگل کے دن عصر اور مغرب کے درمیان میں عمل شروع کریں۔ کھلے آسمان کے نیچے سر کے بال بکھیر کر سر کو ننگا کر کے نیچے سرخ کپڑا بچھا کر بیٹھیں۔ جذبات اور غصہ کی حالت میں رہے۔ سورج کی طرف رخ کر کے مکمل پختہ ارادہ، خیال اور تصور کے ساتھ عمل کو پڑھیں۔

سب سے پہلے یہ مٹیاں اکٹھی کریں:

- ...... پرانی قبر کی مٹی
- ...... چوراہے کی مٹی
- ...... ویران مسجد کی مٹی
- ...... ویران زمین کی مٹی
- ...... ویران مکان کی مٹی۔

تمام جگہوں سے تھوڑی تھوڑی مٹی حاصل کر کے مکس کر لیں۔ ان مٹیوں پر مندرجہ بالا آیت پاک کو روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ بسم اللہ یا درود پاک کے بغیر عمل کو پڑھیں اور اس مٹی پر دم کر کے معکوس ہاتھوں سے دعا مانگیں۔ اس طرح سے یہ عمل کل سات یا گیارہ دنوں تک جاری رکھیں۔ عمل کو باحصار پڑھیں۔ عمل کے دوران روزانہ مٹی پر اس طرح سے دم کریں کہ وہ مٹی باہر نہ گرے۔ دعا مانگ کر اس ہی مٹی کو کسی ویرانے میں دفن کریں اور عمل کے وقت وہی مٹی دوبارہ وہاں سے نکال کر عمل پڑھ کر دم کر کے اس ہی حساب سے ویرانے میں دفن کریں۔ بالکل اس طرح سے عمل کو جاری رکھیں۔ جب عمل مکمل ہو جائے تو پھر اس مٹی سے تھوڑی تھوڑی مٹی لے کر دشمن کے گھر اور کاروبار کی جگہ پر اور اس کے راستے پر پھینکتے رہیں۔ اس طرح سے مکمل مٹی ختم کرنی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں وہ ظالم دشمن قہر الٰہی میں ایسے مبتلا ہو جائے گا کہ دیکھنے والے تماشائی بھی توبہ توبہ کریں گے۔

**توجہ طلب بات:** یہ عمل بہت جلالی عمل ہے۔ اس عمل کو جتنا بھی ہو سکے جائز استعمال کریں ورنہ خود قہر الٰہی میں مبتلا ہو کر دنیا میں لوگوں کے سامنے خود تماشہ بن جائیں گے۔ اس لیے اس عمل کی زیادہ سے زیادہ احتیاط کریں۔

# جملہ مردانہ امراض اور کمزوریوں کے لیے لاجواب ہومیوپیتھک ادویات

سٹیرائیڈز سے پاک

کوئی Side Effect نہیں

## درج ذیل قیمتوں پر 25% ڈسکاؤنٹ کیا جائے گا

1 **ڈامیا جیسک (سیرپ) (خواص):** مردانہ قوت کی کمی، اعصابی تناؤ، شدید کمزوری، ڈپریشن۔ پیکنگ: 120 ملی لٹر — قیمت: 230 روپے

2 **ڈامیانہ (کیپسولز) (خواص):** مردانہ عضو کے لئے صحت مند تحریک۔ پیکنگ: 30 کیپسولز — قیمت: 130 روپے

3 **یوھم بینم (کیپسولز) (خواص):** یوہم بینم ہومیوپیتھک ادویات سے تیار کیا گیا ایک ایسا مقوی اور توانائی سے بھرپور فارمولا ہے جو ہر قسم کی اعصابی وجنسی کمزوری کے لئے جادو نما اثر رکھتا ہے۔ قوت میں اضافہ کر کے کمزوری اور لاغری کو ختم کرتا ہے۔ — قیمت: 160 روپے

4 **طلاء (کینتھرائیڈس) (خواص):** کینتھرائیڈس ایسی ہومیوپیتھک ادویات پر مشتمل ہے جو عضو کے جملہ نقائص کو دور کرتی ہے۔ غلط کاریوں مثلاً مشت زنی، اغلام، کثرت جماع، جریان یا احتلام سے پیدا ہونے والی خرابیوں کو دور کرنے کیلئے اکسیر ہے۔ اس کے استعمال سے زائل شدہ قوت لوٹ آتی ہے۔ — قیمت: 120 روپے

5 **ثانی جنسنگ (سیرپ) (خواص):** جنسنگ ایسی بوٹی ہے جسے جوانی قائم رکھنے اور بڑھاپے کی آمد کو روکنے کیلئے صدیوں سے استعمال کیا جا رہا ہے۔ آج کل کی تیز رفتار اور تھکا دینے والی زندگی وقت سے پہلے ہی جوانی کی امنگ ختم کر کے بڑھاپے کی دہلیز پر لا کھڑا کرتی ہے۔ پیکنگ: 180 ملی لٹر — قیمت: 140 روپے

6 **سپروینا (کیپسول) (خواص):** تولیدی جراثیم کی کمی، منی کا پتلا ہو جانا، نامردی، جنسی کمزوری، جسمانی اور اعصابی کمزوری وغیرہ میں مفید ہے۔ — قیمت: 120 روپے

7 **پاور بوسٹر (ماؤتھ سپرے)** پیکنگ: 15 ملی لٹر اسپرے — قیمت: 120 روپے

**خواص:** مردانہ قوت میں اضافہ کے لئے ایک جدید فارمولا جو بطور اسپرے تیار کیا گیا ہے۔ زبان کے نیچے اسپرے کرنے سے دوا کی افادیت میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

8 **کورین جنسنگ (سیرپ / کیپسولز) (خواص):** جنسنگ کا شمار دنیا کی قدیم ترین جڑی بوٹیوں میں سے ہوتا ہے جو اپنی بے پناہ افادیت کے باعث ایک اعلیٰ مقام رکھتی ہے۔ جنسنگ مردوں کے لئے ایک مکمل ٹانک ہے جو ذہنی اور جسمانی کمزوریوں میں اکسیر ہے۔ کیٹ کورین جنسنگ خالص جڑی بوٹی سے تیار کردہ ہے۔

پیکنگ: 120/250 ملی لٹر سیرپ: قیمت: 150 روپے — قیمت: 95 روپے — پیکنگ: 30 کیپسولز — قیمت: 120 روپے

9 **جنسو جیل (خواص):** جنسنگ اور رائل جیلی سے تیار کردہ۔ جنسو جیل سپلیمنٹ جو طاقت اور توانائی سے بھرپور ہے۔ ہر طرح کی کمزوریوں، تھکاوٹ کا خاتمہ کرے اور ہاضمہ بہتر بنائے۔ — قیمت: 350 روپے

10 **امبرا اسک (ٹیبلیٹس) (خواص):** قوت مردانہ کے لیے صرف بڑھاپا اور درمیانی عمر کے مردوں میں جنسی کمزوری کا سبب نہیں، موجودہ دور میں بعض ایسے عوامل پیدا ہو گئے ہیں کہ مردوں کی ایک کثیر تعداد قبل از وقت جنسی کمزوری اور اعصائے رئیسہ کی ناطاقتی کا شکار ہوتے ہیں۔ مردانہ طاقت کی سپر پاور دوا۔ پیکنگ: 100 ٹیبلیٹس — قیمت: 125 روپے

11 **امبرا اسپر (کیپسولز) (خواص):** مردوں میں جنسی کمزوری کا اظہار، جریان، احتلام، نامردی اور عضو تناسل کی کمزوری جیسی علامات سے ہوتا ہے اور مرد کی جنسی طاقت میں کمی و بیشی اس کی مکمل دماغی، اعصابی اور جسمانی کیفیت کی آئینہ دار ہوتی ہے۔ جنسی کمزوری کا توڑ۔ پیکنگ: 30 کیپسولز — قیمت: 120 روپے

12 **(1) ایکشن-1 (ڈراپس) خواص:** یہ دوا نامردی کی تمام شکایات دور کرتی ہے۔ یہ دوا مادہ منویہ کی مقدار اور معیار میں اضافہ کر کے زائل شدہ جنسی قوت بحال کرتی ہے۔ پیکنگ: 30 ملی لٹر — قیمت: 118 روپے

**(2) ایکشن-2 (اسپرے) خواص:** مردوں میں جنسی کمزوری کے اندرونی اور بیرونی اثرات کو ختم کرتا ہے۔ پیکنگ: 15 ملی لیٹر — قیمت: 125 روپے

**(3) ایکشن-3 (کریم) خواص:** قوت باہ میں کمی، رگوں اور پٹھوں کی کمزوری کے لیے مؤثر فارمولا۔ پیکنگ: 35 گرام — قیمت: 125 روپے

**رابطہ:** مطب العارف، 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ Email: matabalaarif@gmail.com

Web: darulamal.org/matabalaarif 042-35410586, 0320-5410586

# تعویذاتِ شر

پیرزادہ سید محمد مبین ہاشمی

## زبان بندی دشمنان

اگر دشمنوں کی زبان بند کرنا مقصود ہو تو اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے یا بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |

## برائے جدائی

قبر میں دفن کریں۔ یہ نقش ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ ﴿۲۱﴾ (عبس:۲۱) کا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۷ | ۳۶۱ | ۳۵۸ | ۳۵۴ |
| ۳۵۹ | ۳۵۳ | ۳۴۸ | ۳۶۰ |
| ۳۵۲ | ۳۵۶ | ۳۶۳ | ۳۴۹ |
| ۳۶۲ | ۳۵۰ | ۳۵۱ | ۳۵۷ |

## ہلاکی دشمن

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۶۷ | ۵۹۲ | ۵۸۵ | ۵۷۹ | ۵۷۳ |
| ۵۸۰ | ۵۷۴ | ۵۶۸ | ۵۸۸ | ۵۸۶ |
| ۵۸۹ | ۵۸۲ | ۵۸۱ | ۵۷۵ | ۵۶۵ |
| ۵۷۶ | ۵۷۰ | ۵۹۰ | ۵۸۳ | ۵۷۷ |
| ۵۸۴ | ۵۷۸ | ۵۷۲ | ۵۷۱ | ۵۹۱ |

اس نقش کو کسوف یا خسوف میں جس قدر چاہیں لکھ کر کوزہ میں بند کر کے کسی جگہ دفن کر دیں۔ بوقت ضرورت نکال کر مطلب لکھ کر کلھڑ میں کر کے پرانی قبر میں دبا دیں۔ یہ مخمس مختلف کاموں میں معمول ہے۔ مثلاً قلعہ یا لشکر یا شہر باندھنے کے لئے دشمن یا اس کی دوکان باندھنے کے لیے، نظر بندی اور شہوت باندھنے کے لئے، یہ ۵۶۷ سے شروع ہو گی اور ۵۹۲ پر ختم ہو گی۔ کسر اخانہ ۲۱ میں لکھی جائے یعنی ۵۸۶ کے بعد ۵۸۸ آئے گا۔

## برائے عداوت

یہ دونوں نقش ہبوط ماہ میں ہفتہ یا منگل کو پُر کر کے دونوں فریقوں کے نام بمعہ والدہ کے نام لکھ کر پرانی قبر میں دفن کر دیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقینا | بینهما | العداوة | والبغضاء |
| بینهم | العداوة | والبغضاء | الی |
| العداوة | والغضاء | الی | یوم |
| والبغضاء | الی | یوم | القیمة |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقاهر | ذوالبطش | الشدید | انت الذی |
| ذوالبطش | الشدید | انت الذی | لایطاق |
| الشدید | انت الذی | لایطاق | انتقامه |
| انت الذی | لایطاق | انتقامه | یاقاهر |

## دشمن کی تباہی و بربادی

یہ دونوں نقش کچی اینٹ کے دونوں طرف لکھ کر دریا یا کنوئیں میں ڈال دیں۔ دشمن آوارہ و خانماں برباد ہو گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۷۲۲ | ۷۱۷ | ۷۲۴ |
| ۷۲۳ | ۷۲۱ | ۷۱۹ |
| ۷۱۸ | ۷۲۵ | ۷۲۰ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹۲۶ | ۹۲۹ | ۱ |
| ۹۲۸ | ۲ | ۷ | ۹۲۷ |
| ۳ | ۹۳۱ | ۹۲۴ | ۶ |
| ۹۲۵ | ۵ | ۴ | ۹۳۰ |

## برائے ہلاکت و اذیت دشمن

دشمن کے نام کے اعداد معہ والدہ کے نام کے اعداد نکالیں پھر اس میں ۹۲۴۳ عدد جمع کریں۔ جو آیت

فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ، فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا، وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ (البقرة:۱۰)

کے ہیں۔ جب قمر ناقص النور ہو منگل کے دن ساعت زحل یا مریخ میں نقش مربع پُر کرے۔

### اذیت و بیماری کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

### ہلاکت کے لیے چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |

اگر ہلاک کرنا مقصود ہو تو خانہ آٹھ سے شروع کرے اور اگر بیمار اور پریشان کرنا مقصود ہو تو خانہ چھ سے شروع کرے۔ اور پھر نقش کسی پرانی قبر میں دفن کردے۔ دشمن مقہور و ذلیل ہوگا۔

# روحانی دکان کی خاص الخاص دھاتی و کاغذی الواح پر خصوصی ڈسکاؤنٹ آفر

## دھاتی الواح

| نمبر شمار | لوح | قیمت | رعایتی قیمت | نمبر شمار | لوح | قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | لوح زحل | 3000 | 2500 | 2 | لوح شرف مریخ | 3000 | 2500 |
| 3 | لوح شرف مشتری | 3000 | 2500 | 4 | لوح شرف شمس | 3000 | 2500 |
| 5 | لوح برج حمل | 1500 | 1300 | 6 | لوح برج ثور | 1500 | 1300 |
| 7 | لوح برج جوزا | 1500 | 1300 | 8 | لوح برج سرطان | 1500 | 1300 |
| 9 | لوح برج اسد | 1500 | 1300 | 10 | لوح برج سنبلہ | 1500 | 1300 |
| 11 | لوح برج میزان | 1500 | 1300 | 12 | لوح برج عقرب | 1500 | 1300 |
| 13 | لوح برج قوس | 1500 | 1300 | 14 | لوح برج جدی | 1500 | 1300 |
| 15 | لوح برج دلو | 1500 | 1300 | 16 | لوح برج حوت | 1500 | 1300 |

## کاغذی الواح

| نمبر شمار | لوح | قیمت | رعایتی قیمت | نمبر شمار | لوح | قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | لوح تکمیل حاجات | 1100 | 770 | 2 | لوح استحکام محبت | 1200 | 840 |
| 3 | لوح خاص برائے کامیابی امتحان | 1100 | 770 | 4 | لوح حصول ملازمت | 1250 | 875 |
| 5 | لوح بندش طلاق | 1600 | 1120 | 6 | لوح نافرمانی اولاد | 1600 | 1120 |
| 7 | لوح شرف زہرہ | 1200 | 840 | 8 | لوح زبان بندی | 1600 | 1120 |
| 9 | لوح بیرون ملک | 1100 | 770 | 10 | لوح مریخ | 1600 | 1120 |
| 11 | لوح شمس | 1600 | 1120 | 12 | لوح عطارد | 1600 | 1120 |
| 13 | لوح مشتری | 1600 | 1120 | 14 | لوح زحل | 1600 | 1120 |





باطنی قوت بڑھانے والے آلہ یکسوئی کی تفصیل http://goo.gl/SHRYML

# دشمن سے متعلق عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## دشمن کو پریشانیوں میں مبتلا کرنا

سورۂ کوثر کو اونٹ کی ہڈی کے برادے پر ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ لیکن جب ''هُوَ الْاَبْتَرُ'' پر پہنچے تو کہے ''فلاں بن فلاں، فلاں پریشانی میں مبتلا ہو جائے۔'' پھر تین بار ''هُوَ الْاَبْتَرُ'' کہے اور دم کر دے۔ اس عمل کو جس دن کریں، اس سے اگلے دن کچھ برادہ دشمن کے گھر ڈال دیا جائے۔ اس عمل کو مسلسل گیارہ (۱۱) روز تک کیا جائے اور گیارہ (۱۱) دن کے درمیان آنے والے ہر منگل و ہفتہ کو برادہ پھینک دیا کرے۔ جب عمل ختم ہو تو اگلے روز سارا برادہ پھینک دیا جائے۔ ان شاء اللہ، دشمن طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا ہو جائے گا۔

یاد رہے کہ یہ خطرناک عمل ہے اور اگر ناجائز کیا جاتا ہے تو کرنے والا سخت آزمائش میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

## دشمن کو بیمار کرنے کا عمل

بکری یا بکرے کا سالم دل لائیں۔ یہ نقش ایک کاغذ پر خاص کالی سیاہی سے لکھیں اور نیچے اس بدمعاش کا نام معہ والدہ کے لکھیں۔ دل کو چاقو سے چیر کر یہ تعویذ اس میں رکھ دیں۔ نقش یہ ہے:

یا عزرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۲ | ۳۱۷ | ۳۲۴ |
| ۳۲۳ | ۳۲۱ | ۳۱۹ |
| ۳۱۸ | ۳۲۵ | ۳۲۰ |

فلاں بن فلاں بیمار ہو جائے

سات سوئیاں اس طریقے پر دل میں لگائیں کہ چیرا ہوا شگاف بند ہو جائے۔ ہر سوئی پر سورۂ فیل سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے لگائیں۔ اور پھر اس کو پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ تین دن میں دشمن بیمار ہو جائے گا اور ظلم سے توبہ کرے گا۔

## دشمن کی خوشیوں کو پریشانیوں میں تبدیل کرنا

اسلامی ماہ کے آخری منگل یا ہفتہ کو نحس ساعت میں بلی کی مونچھ کا ایک بال کاٹ لیں اور کبوتر یا مرغ یا کسی چھوٹے پرندے کا ایک پر بازو کا لے لیں۔ دشمن کا نام معہ والدہ کے کاغذ پر خاص سیاہ روشنائی سے لکھیں اور بال اور پر...... دونوں اس کاغذ میں رکھ کر اس پر تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھیں

فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُولٍ (الفیل:۵)

بسم اللہ کے ساتھ نہ پڑھیں۔ بعد ختم اس پر پھونک کر کسی ویرانے یا قبرستان میں دفن کر دیں۔ بحکمِ خدا ایک ہفتہ تک اثرات ظاہر ہو جائیں گے۔ دشمن کی خوشیاں پریشانیوں میں تبدیل ہو جائیں گی۔

## دشمن کو نقصان دینے کا عمل

نقش ذیل بروز منگل و ہفتہ ساعت زحل، نزول ماہ میں لکھ کر پرانی قبر میں دفن کرے۔ انہی کلمات کو مطابق اعداد مطلوب اسی قبر پر بیٹھ کر پڑھے، لازمی اثر انداز ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقاھر | ذوالبطش | الشدید | انت الذی |
| ذوالبطش | الشدید | انت الذی | لایطاق |
| الشدید | انت الذی | لایطاق | انتقامہ |
| انت الذی | لایطاق | انتقامہ | یاقاھر |

قمر در عقرب ہو، ساعت مریخ یا زحل کی ہو تو پُر کرے۔ نیز نقش کے نیچے معہ والدہ بھی ضروری ہے۔ اور جو مقصد ہو، وہ بھی لکھے۔

## دشمن کو پریشانیوں میں مبتلا کرنا

نزول ماہ بوقت منگل یا ہفتہ ساعت مریخ یا زحل بوقت دوپہر مٹھی میں خاک لے کر دھوپ میں کھڑا ہو کر سورۂ فیل اکیس (۲۱) مرتبہ اور یَا قَاهِرُ موافق عدد اسم عدو کے پڑھ کر خاک پر دم کرے اور اس خاک کو عدو کے گھر

